بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ محمد سید المرسلین وآلہ واصحابہ اجمعین اما بعد سید امداد العلی اکبرآبادی

کہ جناب سید احمد خان صاحب نے فی احکام طعام اہل کتاب میں جو مداہنت کو کام فرمایا تھا اس خیرخواہ اہل اسلام نے امداد الاحتساب میں اسکی شرح

اوس مداہنت کو ظاہر کردیا اب یہ رسالہ بطرز مختصر کہ نام اسکا تاریخی مظاہر الحق ہے جس میں سوا کئی ساتھ اہل کتاب کے عام فہم لکھا

اور اسمیں بیان کرتا چند اغلاط جناب سید احمد خان صاحب کا اس واسطے کہ لوگ علم اور فضل اونکا اور نیز

احکام اسلام اہل کتاب میں جو کہ لکھا تیں بہی مد نظر ہے ہر چند جیسے تفسیر توریت و انجیل کو جو اونکے تصنیف کرنا شروع

اور نیز احتیاط سے خوب آگاہ ہے اسکے اوسکے رد کی کچھ حاجت نہیں ہے چنانچہ جناب سید احمد خان صاحب نے تفسیر

توراۃ و انجیل میں ضمن مقدمہ سابقہ بقصد انکار وقوع تحریف لفظی یہ عبارت فتح الباری نقل فرما کے اوسکا ترجمہ یہ لکھا ہے کہ

سے تحریف کا مسئلہ پوچھا گیا اونہوں نے جواب دیا کہ علما کے اسمیں دو قول ہیں ایک یہ کہ تحریف لفظوں میں بہی ہوئی

یہ کہ تبدیل نہیں ہوئی مگر صرف معنوں میں اور اس دوسری بات پر بہت سی دلیلیں بیان کی ہیں انتہے حالانکہ فتح الباری میں

ابن تیمیہ سے سوال ہے لیکن جو دوسری بات بیان کی گئی ہیں منقول ہے یعنی ابن تیمیہ سے یہ لکھا کہ دوسری بات کے

بہت دہونا سے حجت لائی گئی ہے ہر ایک وجہ کو بیان کیا ہے اور کتاب ہذا صفحہ ۲۲ تفسیر توراۃ و انجیل میں عبارت

تفسیر کبیر واقعہ تفسیر سورہ نساء کا ترجمہ کرکے ایک ٹکڑا اپنے مطلب کے موافق نقل کردیا ہے حالانکہ امام رازی نے

مسئلۂ ثالثہ میں کیفیت تحریف میں تین وجہیں ذکر کی ہیں پہلی وجہ یہ ہے کہ اہل کتاب بدل ڈالتے تھے لفظ کو ساتھ اوس لفظ کے

دوسری وجہ باطل شبہوں کو ڈالنا اور دلیلیں فاسدہ بیان کرنا ہے تیسری وجہ حق کے کلام کو بدل ڈالنا ہے اور بعد تمام اس مسئلہ کے

لکہا ہے المسئلۃ الرابعۃ ذکر اللہ تعالی ہہنا عن مواضعہ وفی المائدۃ من بعد مواضعہ والفرق انا اذا فسرنا التحریف بالتاویلات الباطلۃ فہہنا

یحرفون الکلم عن مواضعہ معناہ انہم یذکرون التاویلات الفاسدۃ لتلک النصوص ولیس فیہ بیان انہم یخرجون تلک اللفظۃ من الکتاب

واما الآیۃ المذکورۃ فی سورۃ المائدۃ فہی دالۃ علی انہم جمعوا بین الامرین فکانوا یذکرون التاویلات الفاسدۃ وکانوا یخرجون اللفظ ایضا من

الکتاب فقولہ یحرفون الکلم اشارۃ الی التاویل الباطل وقولہ من بعد مواضعہ اشارۃ الی اخراجہ عن الکتاب یعنی چوتھا مسئلہ یہ ہے

کہ ذکر فرمایا اللہ تعالی نے یہاں یعنی سورہ نساء میں عن مواضعہ اور سورہ مائدہ میں من بعد مواضعہ فرق یہ ہے کہ تحقیق ہم جب کہ تفسیر

کریں تحریف کے ساتھ تاویلات باطلہ کے تو سورہ نساء میں یحرفون الکلم عن مواضعہ کے معنے یہ ہیں کہ ذکر کرتے تھے اہل کتاب تاویلات

فاسدہ کو ان نصوص کے لئے اور نہیں ہے اسمیں بیان اسکا کہ وہ نکال ڈالتے تھے لفظوں نصوص کو کتاب سے اور آیت سورہ مائدہ

کی دلالت ہے اسپر کہ جمع کیا تھا اہل کتاب نے درمیان دونوں کاموں کے ذکر کرتے تھے تاویلات فاسدہ اور نکالتے تھے

ساتھ یحرفون الکلم کے اشارہ ہے طرف ذکر کرنے تاویل باطل کی اور ساتھ من بعد مواضعہ کی اشارہ ہے طرف نکالنے

سو جناب سید احمد خان صاحب نے مسئلہ ثالثہ میں صرف وجہ ثانی کو ساتھ اعتراض اور جواب جابجا کے نقل کیا ہے اور وجہ ثالث اور دلیل مسئلہ اربعہ کو کہ وجہ اول اور مسئلہ رابعہ سے وقوع تحریف لفظی ثابت ہے چھوڑ دیا ہے اور علی ہذا القیاس اس قسم کی امور تفسیر توراۃ و انجیل میں بشمار ہیں اور اغلاط احکام طعام اہل کتاب میں بہت ہیں بالاستیعاب اوسکا معلوم ہونا بملاحظہ **ادلۃ الاحتساب** آسان ہی لیکن بطور مشتی نمونہ از خروارے اوس غلطی اوسکی جو رسالہ کی خاتمہ پر مندرج نقشہ میں **تحقیق زہری** کہ بحث حکم طعام اہل کتاب میں دو امر تنقیح طلب ہیں اول حکم نفس طعام کا دوم حکم اہل کتاب کی ساتھ مشتبہ کھانیکا سوہم بہ نسبت **امر دوم** بیان کرتے ہیں کہ اہل کتاب اور کل کافروں کے ساتھ بیٹھ کر کھانا ناجائز ہی بیہقی نے **شعب الایمان** میں ابی امامہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ کہا ابو امامہ نے کہ فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ قبیل جفا سے یہ ہے کہ کھاوے تو ساتھ غیر اہل دین اپنی کے اور ترمذی اور ابو داؤد اور احمد اور دارمی اور ابن حبان اور حاکم نے ابی سعید خدری سے روایت کیا ہے کہ ابو سعید خدری نے سنا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کا فرمایا کہ نہ کر ہمنشینی مگر ساتھ مسلمان کے اور نکھاوے تیرا کھانا مگر پرہیزگار خطابی نے **معالم السنن** میں جو سنن ابی داؤد کی شرح ہے **امر اول** کے بیان میں لکھا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صحبت سے ایسے شخص کے کہ نہو تقوی دار منع کیا اور اوسکی مخالطت و مواکلت سے اسلئے کہ باہم کھانا کھانا والا سبب الفت اور مودت کا دلوں میں گویا کہ فرماتے ہیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کہ نہ الفت کر اوس سے جو نہیں ہے اہل تقوی اور ورع میں سے اور نہ اوسکو ساتھ بیٹھنے والا کر کھانا کھلاتی تو اوسکو اور ہمنشین بنائی تو اوسکو انتہی اور **مرقاۃ الصعود** حاشیہ سنن ابی داؤد میں بھی ایسا ہی مرقوم ہے اور شیخ عبد الحق دہلوی نے ترجمہ **مشکوۃ** میں لکھا ہے کہ منع کیا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مواکلت سے ساتھ کافروں کے اور فاجروں کے بسبب محبت اور الفت کے ہونے اور ہمصحبتی اونکی سے صفات ذمیمہ سرایت کرتی ہیں انتہے اور یہی مواکلت ساتھ کافروں کی اور نافرمانوں کے باعث ہوئی ہی خرابی علمائے بنی اسرائیل کا جیسا کہ ترمذی نے اپنی جامع میں عبد اللہ بن مسعود سے روایت کیا ہے کہ کہا عبد اللہ بن مسعود نے کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جب پڑ گئے بنی اسرائیل گناہوں میں منع کیا اونکو اونکے عالموں نے سو باز نہ آئے بنی اسرائیل پھر بیٹھے اونکے عالم اونکے ساتھ اونکی مجلسوں میں اور کھایا اونکے عالموں نے اونکے ساتھ اور پیا اونکے ساتھ تب مارا اللہ نے بعض کے دلوں کو ساتھ بعض کے پھر لعنت کی اونکو زبان پر حضرت داؤد اور حضرت عیسی بیٹے مریم کے یہ اسلئے کہ نافرمان ہوئے تھے وہ اور حد سے بڑھتے کہا عبد اللہ بن مسعود نے پھر بیٹھ گئے آپ تکیہ چھوڑ کر اور تھے تکیہ لگائے ہوئے پھر فرمایا آپ نے نہ معذور رکھے جاؤگے تم قسم ہے مجکو اوس ذات کی کہ جان میری اوسکے ہاتھ میں ہے جبتک کہ نہ منع کروگے تم عاصی سے اونکے افعال کو ملا علی قاری نے **مرقاۃ شرح مشکوۃ** میں لکھا ہے یعنی جبتک کہ منع کروگے تم اونکے امثال کو اہل معصیت میں سے اور اگر باز نہ آئیں اونکے امثال اپنے کاموں سے پس باز رہو تم اونکے ساتھ ملاپ کرنے اور اونکے ساتھ باتیں کرنے اور اونکے ساتھ کھانے اور اونکے ساتھ بیٹھنے سے اور **صحیح البخاری** میں روایت ہی نافع سے کہا نافع نے کہ تھی عبد اللہ بن عمر کی یہ عادت نکھاتے تھے جبتک کہ نلایا جاتا مسکین کہ کھاتیں اوسکے ساتھ سو لایا میں ایک مرد کو کہ کھاتیں اوسکے ساتھ سو کھایا اوسنے بہت پس کہا عبد اللہ بن عمر نے اے نافع نہ لا اسکو میرے پاس سنا ہی میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے کہ مسلمان کھاتا ہے ایک انتڑی میں اور کافر کھاتا ہے سات انتڑیوں میں اور مانند اسکے روایت کیا ہے مسلم نے اپنے صحیح میں پھر جبکہ کھانا کھانا مسلمان کے ساتھ صرف اس جہت سے کہ وہ صرف ایک صفت میں مشابہ تھا ساتھ کافر کے بموجب اس اثر عبد اللہ بن عمر کے مکروہ ہوا تو کھانا کھانا اوسکے ساتھ جو در حقیقت کافر ہو کیونکر مکروہ نہوگا اور طبرانی نے معجم کبیر میں اور بیہقی نے **شعب الایمان** میں عمران بن حصین سے روایت کیا ہی کہ منع فرمایا ہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

دعوت قبول کرے فاسقون کے کہانیکے اسلئے کہ اوسمین خوش کرنا فاسق کے دلکا ہے اور اونکی تکریم ہے اور فاسق کی مہمانی مکروہ ہے

اور امام تمرتاشی نے شرح جامع صغیر مین لکہا ہے کہ نہ قبول کرنا دعوت فاسق معلن کا تاکہ معلوم ہو کہ وہ غیر راضی ہے اوسکے فسق سے پس
جبکہ اجابت دعوت فاسق معلن کی اوسکی توہین کے لئے اور اسیطرح بسبب عدم رضا کے اوسکے فسق سے جائز نہوئے تو اجابت دعوت
کافر کی کیونکر جائز ہو سکتی ہے کہ توہین کافر اور اظہار عدم رضا کفر سے مستلزم تر ہے توہین فاسق معلن اور اظہار عدم رضا فسق سے اور بخاری نے
ادب مفرد مین ذیل باب دعوۃ الذمی کے اسلم عدوی غلام آزاد حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہا اسلم عدوی نے کہ جب آئے
ہم ساتھ عمر بن خطاب کے ملک شام مین تو آیا اونکے پاس ایک زمیندار کہ وہ تھا قوم نصاری مین سے سو کہا اوس زمیندار نے کہ اے امیر المومنین مین نے طیار
کیا ہے اپکے لئے کہانا اور چاہتا ہون کہ آوین آپ میرے مہمان ساتھ اشرافون کے جو اپکے ساتھ ہین کہ یہ قوی تر ہے میرے لیے میرے کام مین اور
بزرگتر ہے میرے لئے فرمایا حضرت عمر نے کہ ہم نہین استطاعت رکھتے ہین اسکی کہ داخل ہون تمہارے گرجاؤن مین جو ان مین صورتین ہین
یعنی ہم نہین استطاعت رکھتے ہین کہ تمہارے ویرانون مین آوین اسلئے کہ تمہاری دعوت قبول کرنا اور تمہارے ساتھ کہانا کہانا منجملہ موالات کے ہے
ساتھ کافر اہل کتاب کے بموجب ممانعت ہم مسلمانان کے سبب نہے اون مین سے ہو جانیکا حضرت شاہ عبد العزیز دہلوی نے تفسیر فتح العزیز
مین ذیل آیت کریمہ لو تدہن فیدہنون کے لکہا ہے کہ ہر حال مین مداہنت ساتھ منکرون کے گو ظاہر مین ہو بدلیت تمامہ کلیہ مین خلل ڈالتی ہے اور تحقیقات
اور غیر مسنون مین قبیح کرتی ہے چنانچہ حدیث شریف مین مذکور ہے کہ جب ملے تو فاجر سے تو مل اوس سے ساتھ ترشروئی کے اور حقائق التنزیل مین
مذکور ہے کہ سہل بن عبد اللہ تستری نے فرمایا ہے کہ جسنے درست کیا اپنے ایمان کو اور خالص کیا اپنی توحید کو تو وہ نہین انس کرتا ہے مبتدع سے
اور نہین بیٹہتا ہے ساتھ اوسکے اور نہین کہاتا ہے ساتھ اوسکے اور نہین پیتا ہے ساتھ اوسکے اور ظاہر کرتا ہے اوس سے اپنی جانب سے عداوت کو اور جو
مداہنت کرتا ہے ساتھ مبتدع کے چہین لیتا ہے اوس سے اللہ تعالی شیرینی اور لذت ایمان کی اور جو دوستی رکہتا ہی مبتدع سے نکال لیتا ہی نور ایمان کا اوسکے دل سے
یعنی صحیح الایمان کو چاہئے کہ ساتھ اہل بدعت کے اپس مین بیٹہنا اور ہم مجلس و ہم کاسہ اور ہم پیالہ اونکا ہونا اور جو ساتھ اہل بدعت کی دوستی پیدا کرے تو ایمان اور
شیرینی اور لذت اوسکی اوس سے لی جاتی ہے انتہے اور ابو حامد غزالی نے احیاء العلوم مین لکہا ہے کہ بہتر یہ ہے کہ باز رہنا مخالطت فی ہو لوگون کے ساتھ معاملہ
کرنے سے اور ساتھ کہانا کہانے سے اور فتاوی المواد النہر مین مسطور ہے کہ مکروہ ہے ساتھ کہانا کافر کی اوسحال مین کہ وہ ہون بہ مجوسیون میں تیری کے
اور میز پر کہانا انکا کے جو دوسی اونکا بنتے ہے اونکے ساتھ مبتدع کے کہانا بسبب کثیر ہونے وعدم کفار کی اور تشبہ کی ساتھ کافرون کے بہی ناجائز ہے اگر کوئی اہل
کو اسلامی طریقہ پر اپنے ساتھ مٹہائی کہانا کہلایا جاتا تو ہے فرق کسی وجہ سے ناجائز ہو کہ کافر کو اپنے ساتھ مٹہائی کہلائی ہے اور صورت ہین کہ اسلام کا طریقہ چہوڑ کر کافرونکا
طریقہ اختیار کیا کہ میز کرسی لگاکی چہوری اور کانٹے سے کافر کو ساتھ مٹہائی کہلایا گیا ہو تو ہمارے نزدیک عدم جواز کی سوا اس وجہ کے پیدا ہوگی جو جانیکا فرنگی طریقہ
مین تشبہ اور کفار اور اہل اسلام کے طریقہ مین مسکنت اور ذلت سمجہکر کافرونکے طریقہ کو پسند کیا جاوے جیسا کہ تحریر جناب سید احمد خان صاحب سے صفحہ
۵۰ مین ظاہر ہی کہ اس مضمون مین کہ یہ سنت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور تحسین اور کفار ہے اور یہ مین سنت اور تحسین اور کفار ہے اور جناب سید احمد خان
صاحب نے جو صفحہ ۵۴ مین لکہا ہے اگر مسلمانونکو میز پر کہاتے دیکہے تو کبہی یہ شبہہ نہین ہونیکا کہ یہ لوگ انگریز ہین یا مسلمان تو ہر چند انگریز یہ ہونیکا
شبہہ نہوگا لیکن کہ مسلمان ہونیکا شبہہ ضرور ہوگا کہ یہ پہلے مسلمان تھے اب انہون نے شاید نصاری کا دین اختیار کر لیا ہے اسلیئے کہ اہل اسلام کا طریقہ
اور اپنی عادت کو چہوڑ کر بمشابہت نصاری کی طریقہ پر کہانا کہاتے ہین اور جس حالت مین کہ کہانا اہل کتاب کہانا مانتے مین شراب بہی پیتی جاتی ہو اور مین کے

عادت نصاریٰ کی ہو یا سے زمانہ اور ملک میں ہیں تو یہ اور ایک جگہ اونکے ساتھ میز کے کھانا کھانیکی جو کہ آنحضرت صلعم نے بیٹھنے سے اوپر دسترخوان پر کہ شعار اسلام
ہی جاتی ہو منع فرمایا ہے جیسا کہ ابوداود وغیرہ نے روایت کیا ہے اور انجیل نصاریٰ میں تو شراب پینے والیکے ساتھ بیٹھکر کھانا کھانا منع کیا گیا ہے چنانچہ پولوس
کے پہلے خط کے پانچویں باب میں جو قرنتیوں کو لکھا ہے مرقوم ہے پر اب میں نے تمہیں لکھا ہے کہ اس شخص کو یعنی اگر کوئی بھائی کہلا کے حرامکار
یا لالچی یا بت پرست یا گالی دینیوالا یا شرابی یا ظالم ہو ایسے کے ساتھ کھانا بھی نہ کھانا انتہی اور حکم کرنا مسلمانونکا اوپر نصاریٰ کے ساتھ کھانا ہی کہ سبب
ہو جانیکا بسبب اختیار کرنے رسم ہنود کے جیسا کہ زعم جناب سید **احمد خان** صاحب کا ہے نہیں ہے بلکہ منشا اسکا حکم کفر ہے کافرون کے
علامت اور شعار پر بموجب قاعدہ مقررہ اہل اسلام کے کہ اس پایہ میں کھانا کھانا ساتھ نصاریٰ کے میز و کرسی پر چھری و کانٹے سے علامت اور
شعار ہے اونکا جنہوں نے دین نصاریٰ کا اختیار کیا ہے پس جو اونکے ساتھ اسطرح کھانا کھاتا ہے وہ اونہیں میں سے شمار کیا جاتا ہے ابو شکور سلمی نے تمہید
میں کہ کتب عقاید اسلامیہ میں سے ہے لکھا ہے کہ اگر ظاہر ہو مسلمان سے علامت کافرونکی مانند پہننے ٹوپی مجوس کی یا باندہنے زنار کے یا مانند اسکی تو ہو جاتا ہے وہ
مسلمان کافر برابر ہے کہ کرے مسلمان یہ بدون اعتقاد کے یا بطور استہزا کے یا ساتھ اعتقاد کے اور اگر کرے یہ واسطے جان بچانیکی یا زبردستی سے تو نہیں ہوگا کافر اور
بنسبت **امر اول** کے بیان ہمارا یہ ہے کہ نفس طعام اہل کتاب اگر گوشت ہے یا اور قسم کے کہانے پختہ یا غیر پختہ میں کہ تلوث اور اختلاط اونکا
ساتھ نجاسات اور محرمات کے متصور ہے تو جبتک یہ معلوم ہو کہ یہ گوشت جانور حلال کا ہے اور وہ جانور حلال بطور بہی موافق قاعدہ شرع کے ہی اور تسمیہ
اوس پر پڑھا ہے تبتک نہیں ہے اور اور کہانے پاک اور غیر مختلط ساتھ نجاسات و محرمات کے ہیں اور پاک برتنوں میں پکائی گئے ہیں کھانا درست نہیں ہے اور یہ معلوم ہونا
ہمارے ملک کی ماہر زمانہ کے نصاریٰ کے یہانکے پکے ہوئے کھانے میں دشوار ہے کیونکہ یہ نصاریٰ جانور کو ذبح نہیں کرتے بلکہ گلا گھونٹ کر یا چوٹ سے مار ڈالتے
ہیں اور فرضاً اگر ذبح بھی کرین تو عمداً تسمیہ ترک کرینگے کہ کسی کام میں تسمیہ کے اونکی عادت نہیں ہے اور جانور ذبح حلال و حرام کی اونکو کچھ تمیز نہیں ہے
اور نجاستی ہو سے ہرگز احتراز نہیں کرتے ہیں اور برتنوں میں اونکے سور بھی پکتا ہے اور شراب بھی رکھی جاتی ہے اور اگر برتن دہوئی بھی جاتی ہیں تو دہونے
کی خبرداری کا اوسمیں کچھ لحاظ نہیں ہوتا ہے اور ایسی پانی سے دہوئی جاتی ہیں کہ وہ پانی بھی نجس ہوتا ہے بہنگی وغیرہ نہایت بے احتیاطی اوسمیں کرتی ہیں
با نجاست انکو بتکلف اوسمیں ڈالدیتے ہیں اور یہ کہنا کہ جو چیز در اصل حلال یا پاک ہو جبتک حرمت یا ناپاکی اوسکی بالیقین معلوم ہو حرام اور ناپاک ان وجوہ
سے نہیں ہو سکتی ہی بجا ہے اسلیے کہ یہان ظن حرمت اور نجاست مستفاد ہی غالب حال اہل کتاب نصاریٰ سے اور ظن مستفاد غالب حال سے ترجیح ہی
ظن مستفاد اصل پر چنانچہ شیخ تقی الدین ابن دقیق العید نے شرح عمدہ میں بالتصریح اسکو بیان کیا ہے اور ذبیحہ اہل کتاب جو موافق قواعد دین اسلام کی
ذبح کیا گیا ہو اگرچہ حلال ہے لیکن اولی یہ ہے کہ بدون ضرورت اور حاجت کی نہ کھایا جائے جیسا کہ **فتح القدیر** حاشیہ ہدایہ اور **بحر رائق** اور حاشیہ
**طحطاوی** اور **رد المحتار** وغیرہ کتب فقہ میں مسطور ہے **نوازل** میں مرقوم ہے کہ مجوسی یا نصرانی اگر دعوت کرے کسی کی تو مکروہ ہے قبول کرنا
اوس دعوت کا اگرچہ کہیں کہ گوشت خریدا ہے میں نے بازار سے اسلیئے کہ مجوسی مباح کرتا ہے گلا گھونٹے ہوئے اور چوٹ سے مارے ہوئے کو اور نصرانی ذبح
نہیں کرتا ہے اور سوا اسکے نہیں کہ کھاتا ہے مسلمان کے ذبح کیے ہوئے یا گلا گھونٹے مارے ہوئے کو اور ایسا ہی فتاوی **قاضی خان** میں ہے اور ترمذی
نے اپنی **جامع** میں ابی ادریس خولانی سے روایت کیا ہے کہ کہا ابو ادریس خولانی نے کہ سنا میں نے ابی ثعلبہ خشنی سے کہ کہتے تھے آیا
میں پاس رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے سو کہا میں نے یا رسول اللہ ہم زمین میں ایک قوم کے اہل کتاب سے ہیں کہاتے ہیں ہم اونکے
برتنوں میں فرمایا آپ نے اگر پاؤ تم اونکے برتنوں کے سوا تو نہ کھاؤ اونکے برتنوں میں پھر اگر نہ پاؤ تو دہو ڈالو انکو اور کھاؤ اونمیں اور اسیطرح صحیحین میں بھی ہے

اور ترمذی نے اپنی جامع مین روایت کیا ہے ہلب طائی سے کہ مطلب طائی نے کہ پوچھا مین نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے حکم طعام
نصاریٰ کا فرمایا آپ نے کہ نہ کھٹکے تیرے سینہ مین وہ کھانا کہ مشابہ ہوتا ہو تو اوسمین نصرانیت کے یعنے نصاریٰ کے کھانا کھانے مین مشابہت
ساتھ نصرانیت کے اور جسمین کہ مشابہت لازم آتی ہو ساتھ نصرانیت کے اوسکے حرام یا مکروہ ہونے مین کیا شک ہے

## اس نقشے مین بیان چند اغلاط جناب سید احمد خان صاحب کا بیچ احکام طعام اہل کتاب مین

| صفحہ احکام طعام اہل کتاب | اغلاط | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱۳ | ومن بعض ائمہ السریہ ان المراد ہو الخبز والفاکہۃ مما لا یحتاج منہ الی الذکاۃ<br>**ترجمہ**<br>اور بعض ائمہ سے روایت ہے کہ سر اسمین یہ ہے کہ مراد طعام سے روٹی اور میوہ اور وہ چیز ہے کہ حاجت اونکے ذبح کی نہیں ہے۔ | جناب سید احمد خان صاحب نے تفسیر نیشاپوری سے یون غلط نقل کی اور ترجمہ اوسکا بھی ویسا ہی غلط حاشیہ پر لکھدیا اور خبط ہوجانے مطلب کو کچھ لحاظ نکیا عبارت نیشاپوری مین ومن بعض ائمہ السریہ نہین ہے بلکہ اوسمین وعن بعض ائمۃ الزیدیہ ہے |
| ۱۴ | خوان پر یعنی میز پر | خوان کی معنی میز کے لینا غلط مین خوان بکسر خا معجمہ اور بھی ساتھ ضمہ کے معرب خوان کا جو معروف ہی ہی التصریح اوسکی کتب لغت مین مانند صراح اور منتہی الارب وغیرہا مین موجود ہے۔ |
| ۱۴ | ترجمہ شاۃ مسموطہ کا بکری کا گوشت بھنا ہوا۔ | شاۃ مسموطہ اوس بکری کو کہتے ہین کہ بعد ذبح کے ثابت چمڑی کے ساتھ پکائی گئی ہو اور بال اوسکے گرم پانی سے دور کیے گئے ہون جیسا کہ شارحین حدیث نے لکھا ہے اور بکری کے گوشت بھنے ہوے کو شاۃ مسموطہ نہین کہتے ہین اور بھنا ہوا گوشت کھانا آنحضرت سے ثابت ہے ۔ |

| صفحہ رسالہ طعام اہل کتاب | اغلاط | کیفیت |
|---|---|---|
| ۴۹ | من جامع المشرکین۔ بجائے من جامع المشرکین۔ | سید احمد خان صاحب نے سنن ابی داؤد سے حدیث سمرہ بن جندب میں من جامع المشرکین نقل کرکے حاشیہ پر ترجمہ اوسکا لکھا ہے جو شخص کہ آیا ساتھ مشرکین کے لنتے حال آنکہ سنن ابی داؤد میں بیان جامع المشرکین سے ہے۔ |
| ۶۰ | ان سب آیات کی نسبت اور جو کہ انکی مثل مین ہم بیان کرتی ہین کہ ان آیات مین موالاۃ عموماً ممنوع شرعی نہین ہی بلکہ صرف وہی موالاۃ جو من حیث الدین ہو وہ البتہ ممنوع شرعی بلکہ کفر ہی اور موالاۃ من حیث الدین یہ ہے کہ ہم کسی شخص کو اس وجہ سے کہ اوسکا مذہب اور دین جسکو اوسنی اختیار کیا ہے بہت اچھا ہے دوست رکھین اور صرف اوسی قسم کے موالات منع ہی نہ اور کسی قسم کے۔ | یہ تحریر سید احمد خان صاحب کے صفحہ ۶۰ اور صفحہ ۶۱ مین مناقض اور مخالف ہی اونکی دوسری تحریر کی جسکو صفحہ ۶۱ مین لکھا ہی کہ اب غور کرنا چاہئے کہ اگرچہ یہ مودت جو باضرار دین اور باضرار مسلمین تھی منع ہوئے مگر جو کہ یہ مودت من حیث الدین نہ تھی تو من یتولہم منکم فانہ منہم مین داخل نہین ہوئی سنتے کہ وہان مودت ممنوعہ کو حصر کیا مودت من حیث الدین مین اور اوسکے ماسوا کو لاباس کہا اور یہان اوسکے ماسوا کا بھی ممنوع اور غیر لاباس بہ ہونا مان لیا۔ |
| ۶۱ | پس اگر اس قسم کی محبت کسی غیر کی ساتھ رکھی جاوے بیشک حرام اور بلکہ کفر ہے اور ماسوا اسکی جو اور قسم کی محبتین ہین وہ لاباس بہ ہین اور ممنوع شرعی نہین | |
| ۶۷ | جنگ بدر بالضرور بعد آیت قتال و سیف کی ہوئے تھے۔ | واقعہ جنگ بدر سال دوم ہجری مین ہوا ہے اور نزول سورہ توبہ کا جسمین آیت قتال و سیف ہی سال نہم ہجری مین بعد فتح مکہ کے ہے پس جنگ بدر کا ہونا بعد آیت قتال و سیف کی متصور ہی نہین ہے چہ جائیکہ بالضرور ہو۔ |
| ۷۲ | اس حدیث کا یعنی حدیث ابوموسی اشعری کا کہین حدیث کی کتابون مین ٹھکانا نہین۔ | یہ حدیث ابوموسی اشعری کی مسند امام احمد اور اور کتب حدیث مین موجود ہی پس ہجایا یہ لکھدینا کا س حدیث کا کہین حدیث کی کتابون مین ٹھکانا نہین کیسی غلطی فاش ہے۔ |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

سبحان اللہ والحمد للہ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ۔ واضح ہو کہ ایک فتوی مولوی محمد فصیح صاحب
غازی پوری کا اس باب مین کہ اکل و شرب ساتھ نصاری بہائی کی جائز ہی دیکھنے مین آیا اور لکھتے ہین
فتوے مین مولویصاحب کہ تحقیق حقیر کی یہ ہے کہ جیسے ایک استاد کے دو شاگرد دو بہائی
کہلاتے ہین یا ایک پیر کے دو مرید پیر بہائی کہلاتے ہین ویسا ہی دو شخص ایک نبی کا ماننے والے
اوسی معنی کر بہائی ہوئے تو اس معنی کر نصاری ہمارے عیسائی بہائی ہوئے راقم کہتا ہے کہ مولوی
محمد فصیح صاحب ہر دل عزیز ہین مولویصاحب کسیکی دل شکنی نہین فرماتے ہین جیسا کہ مصرع اپنے
فتوے مین لکھا ہے ع ہر سخنے موقعی و ہر نکتہ مقامے دارد۔ اسپر یون عمل فرماتے ہین کہ جہان
جیسا موقع ہوتا ہے ویسی ہی تقریر و تحریر فرما دیتے ہین چاہے خدا اور رسول کے حکم اوسکے مخالف ہووے
چنانچہ ایک مجلس مین بپاس خاطر ایک صاحب اعلی صاحب کے جو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے ناراض تھے
وہان فتوی لکھدیا کہ معاویہ کو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ مت کہو بلکہ خاطی اور باغی سمجھو حالانکہ
رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ کے مورد مین حضرت معاویہ بہی داخل ہین آپ بمقام بنارس ۱۶ جون ۱۸۹۸ء کو جناب
مولوی سید احمد صاحب جج عدالت خفیفہ بنارس کے یہان تشریف لیگئے اوس مجلس مین مولوی محمد
تحصیلدار مرزا پوری موجود تہے اور اکثر لوگ تہے وہان یہ موقع دیکہا کہ کہانا پینا نصاری و ہنود کے
ساتھ جائز کرنا مناسب ہے اور ایک پیر کے دو مرید جیسے ہوتے ہین بہائی بہائی ویسی نصاری و ہنود کو
سب مسلمان بہائی اپنا سمجھین اسکا فتوی لکھدینا مصلحت سمجھکر لکھدیا ہے کہ بجنسہ فتوی مذکور اول لکھا
جاتا ہے اوسکے بعد مختصر رد اوسکا لکھا گیا ہے تاکہ سب مسلمان سمجھ لین کہ قول مولوی محمد
فصیح صاحب کا خلاف قرآن و حدیث کے ہے ❊

جناب حضرت مولانا مولوی محمد فصیح صاحب دام مجدہم آپکے تشریف لیجانیکے بعد ایک اہل
مسلمان تشریف لائے اونسے ذکر ہوا کہ تہوڑی دیر ہوئی کہ جناب مولوی محمد فصیح صاحب یہان تشریف
رکہتے تہے اور در باب طعام اہل کتاب کے جناب ممدوح نے فرمایا کہ جائز ہے خود خدا نے فرمایا ہے کہ

وطعام الذین اوتوا الکتاب حل لکم وطعامکم حل لهم ۔ اگر ہمارے عیسائی بھائی ایک جگہ بیٹھکر اپنی اپنی
رکابیوں میں یا پیالوں میں کھاویں اور کھانے میں محرمات شرعیہ میں سے کچھ نہو تو کچھ مضائقہ نہیں ہے ۔ اور یہ بھی
جناب ممدوح نے فرمایا کہ جب حضور ہوئے کہ پادری آمنٹ صاحب بڑی کوٹ لوگوں نے ادب سے
کہا کہ آپ ہمارے عیسائی بھائی ہیں اور ہم تمہارے موسائی بھائی ہیں اگر تم ہمارے پیغمبر صاحب پر یقین
لاؤ تو ہمارے محمدی بھائی ہو جاؤ اور جب کھانیکا وقت ہوا تو جناب مولوی صاحب نے پادری صاحب سے
کہا کہ کھانا کھائیے پادری صاحب نے کہا کہ کیا تم کھانا کھلاؤگے مولوی صاحب نے فرمایا کہ اگر آپ کھانا
کھلاوینگے تم ہمارے عیسائی بھائی ہو اور پادری صاحب نے کہا کہ آپ ہمارے یہاں آکر کھانا کھاؤگے
مولوی صاحب نے فرمایا کہ اگر ہم تمہارے یہاں بھی کھاوینگے اگر محرمات شرعیہ نہوں فقط
دوست اسبات کا یقین نہیں کرتے بلکہ کہتے ہیں کہ حضرت نے کبھی ایسا لکھا ہوگا غرضکہ وہ بکھیڑا ہو رہا
ہیں پس امید ہے کہ آپ اسی کاغذ کے نیچے لکھدیجئے کہ آپنے یہ الفاظ فرمائے ہیں یا نہیں اور اپنے
کہ اپنے دستخط خاص سے تصدیق یا تکذیب ان الفاظ کی لکھکر بوقت عنایت فرمائے علی العجالت
میں اور وہ دوست جانے والے ہیں والسلام ولا تکتموا الشہادة ۴ ربیع الثانیہ فاکسار [illegible] عفی عنہ [illegible]
[illegible] وقت شب ۔

---

## جواب

رقیمہ کیا پوچھا احوال معلوم ہوا حقیقۃ الحال یہ ہے کہ اب وقت بڑا نازک ہے لوگ کم سمجھ بہت ہیں اور
سمجھدار کم ہیں ہر سخن موقع و ہر نکتہ مقامی دارد ۔ اور وہ تقریر جو آپنے لکھا ہے تحقیق
حقیر کی یہی ہے اور یہی اعتقاد ہے اور دوسرے لوگوں کا اور حال ہے اور معتقد حقیر کا یہ ہے
کہ کوئی حلال کو حرام نہ جانے اس واسطے کہ جیسا حرام کو حلال جاننے سے کفر لازم آتا ہے ویسا ہی حلال
کو حرام جاننے سے کفر لازم آتا ہے اور یہ معتقد حقیر کا نہیں ہے کہ لوگ بے تامل اور بیباکی سے
نصاری بھائی کے ساتھ اکل و شرب جاری کریں کہ اوس میں خطرات گوناگون لاحق حال ہیں اور
دین اسلام کا عجب دین پاکیزہ ہے کہ اوس میں کچھ نقصانات نہیں ہیں اللہ تعالیٰ سبحانہ اسلام سچا ایمان
نصیب کرے الغرض تحقیق حقیر کی یہ ہے کہ جیسے ایک استاد کے دو شاگرد بھائی کہلاتے
ہیں یا ایک پیر کے دو مرید پیر بھائی کہلاتے ہیں ویسا ہی دو شخص ایک نبی کے ماننے والے
اوس معنی کا بھائی ہوئے اور ظاہر ہے کہ ہم محمدی کوئی حضرت عیسی کی رسالت کے منکر نہیں بلکہ
معترف ہیں تو اس معنی کر قوم نصاری ہمارے عیسائی بھائی ہوئے اور واقعی یہ ہے کہ اگر حضرت
محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا بھی اقرار کرے تو محمدی بھائی جانئے والسلام والاکرام حررہ العبد
الضعیف محمد [illegible] حنفی عفی عنہ ۔

## ردفتوی مذکورہ بالا مولوی محمد فصیح صاحب کا

راقم کہتا ہے کہ تحریر مولوی محمد فصیح صاحب کی دو مقصود سے خالی نہین پایہ کہ مسلمان خصوصا
اونکے معتقدین اور مرید اسطرسے یعنے یہود و نصاری ہو جاوین کہ عقیدت رکھین یہود و نصاری سے
جسطرحسے کہ ایک پیر کے دو مرید باہم عقیدت رکھتے ہین یا ایک استاد کے دو شاگرد اور یہود
و نصاری کے ساتھ بیٹھکر کھاوین ہان جیسے چوری سے جیسا موقع ہو جاوے کہانا ساتھ
کہالیا کرین یا مولوی صاحب کو اس فتوی لکھنے سے قوم یہود و نصاری کا خوش کرنا اپنی ذات
سے مقصود ہے تو راقم کے نزدیک مسلمان اس فتوے کو دیکھکر عقیدت اپنی اسطرحسے کہ جیسے
ایک پیر کے دو مرید باہم عقیدت رکھتے ہین اور کہاتے پیتے ہین کہینگے اور نہ قوم یہود و نصاری اس سے
خوش ہونگے کسلیے کہ اکثر یہود و نصاری تفسیر دان ہندوستان مین موجود ہین جنکے پاس تفسیر کشاف
راقم نے دیکھی ہے کہ اوسکو پڑہا کرتے ہین اور ملک یورپ و فرانس مین تو بہت ہین جنہون نے تفسیر کو ترجمہ کیا ہے

### تفسیر مدارک مین یہ لکھا ہے

یا ایہا الذین آمنوا لا تتخذوا الیہود والنصاری اولیاء
ای لا تتخذوہم اولیاء تنصرونہم وتستنصرونہم وتواخونہم وتعاشرونہم معاشرۃ المؤمنین ۵

### تفسیر کشاف مین یہ لکھا ہے

لا تتخذوہم اولیاء تنصرونہم وتستنصرونہم وتواخونہم وتصافونہم وتعاشرونہم معاشرۃ المؤمنین ۵
پس مسلمانون کے لیے یہ حکم ہے کہ یہود و نصاری کو اولیاء دوست نکرو کہ بہائی بناؤ تم اونکو پس مواخات
یہود و نصاری یعنی بہائی بنانا یہود و نصاری کا اور اونکو بہائی کہنا قول مولوی محمد فصیح صاحب بالکل
جہوٹا ہوا ظاہر مواخات اوٹھ گیا باطل ہوا اور راقم کہتا ہے کہ موالات یعنی دوستی دو قسم کی ہے ایک
دوستی عقیدت و دیانت کی جسکو لگاو دینیات سے ہووے دوسری دوستی معاملات کی جسکو لگاو دنیا
کے کامون سے ہووے مولوی محمد فصیح صاحب اپنے فتوے مین لکہتے ہین کہ تحقیق حقیر کی یہ ہے کہ جیسے ایک
استاد کے دو شاگرد بہائی کہلاتے ہین یا ایک پیر کے دو مرید پیر بہائی کہلاتے ہین اور ظاہر ہے
کہ محمدی لوگ کوئی حضرت عیسی کی رسالت کے منکر نہین بلکہ مقر ہین تو اس معنی کر قوم نصاری ہمارے عیسائی بہائی
ہوئے تو یہان بہائی سے دینی بہائی مراد ہوئے تو قوم نصاری اور جب دینی بہائی ہوئے تو دوستی اونسے
عقیدت کے ساتھ ہوئی اور تفسیر زاہدی مین لکہا ہے ومن یتولہم منکم فانہ منہم کی تفسیر مین کہ ہرکہ
دوستی دارد با ایشان وی از ایشان است این وعید کسی است کہ دوستی دارد با اہل کتاب بحکم عقیدت
و دیانت اور تفسیر کشاف مین اس آیت کی تفسیر مین ومن یتولہم منکم فانہ منہم ای من جملتہم وحکمہ حکمہم
پس عمل کرنیوالے قول مولوی محمد فصیح صاحب پر کہ یہود و نصاری دونون کو بہائی بنانا جائز ہے اگر مسلمان اونکو
اپنا بہائی سمجھین منہم یعنی اونہین یہود و نصاری سے ہوئے اور ملا علی قاری نے مرقاۃ مین لکہا ہے

حدیث احمد و کے تحت مین کہ فرمایا آنحضرت نے لا والذی نفسی بیدہ حتی تاطروہم اطرا لکہا ہے آپ نے
حتی تمنعوا امثالہم من اہل المعصیۃ وان لم تنتہوا عن افعالہم فتمنعوا انتم عن مواصلتہم ومکالمتہم ومواکلتہم
ومجالستہم یعنی یہانتک کہ منع کرو تم اونکے امثال کو اہل معصیت مین سے برے کامون سے اور
اگر باز نرہین وہ ایسے کامونسے پس باز رہو تم اونسے ملنے اور کلام کرنے اور اونکے ساتھ کہانے
اور اونکے ساتھ بیٹھنے سے اور صحیحین مین آیا ہے اہل کتاب کے برتنون کے باب مین کہ فرمایا
پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فان وجدتم غیرہا فلا تاکلوا فیہا وان لم تجدوا فاغسلوہا و
کلوا فیہا پس اگر پاؤ تم اور برتن تو نہ کہاؤ تم اہل کتاب کے برتنون مین اور اگر نہ پاؤ تم اور برتن تو
دہوؤ تم اون برتنون کو اور کہاؤ اون مین معہذا جبکہ کہانا کہانا ساتھ یہود و نصارے کے ساتھ اس
ملک مین شعار ہے اوس قوم کا جو اونکا دین اختیار کرین تو اس ملک مین اونکے ساتھ کہانے
مین تشبہ ہے ساتھ مدعی لینے والون دین اسلام کے اور تشبہ اونکے ساتھ شعار مین حرام موجب
دخول وعید من تشبہ بقوم فہو منہم مین ہے بلکہ تشبہ بعض شعار مین باعتبار ظاہر شریعت کے
کفر ہے جیساکہ شرح مواقف وغیرہ کتب کلامیہ مین تصریح اسکی موجود ہے اور حضرت عیسے
و حضرت موسے کے ماننے سے باوجود انکار رسالت محمد مصطفے صلے اللہ علیہ وسلم کے اور تثلیث
و کفر کے ساتھ آپکی اخوت یعنی بہائی ہونا اہل کتاب کا ساتھ اہل اسلام کے ہرگز نہین ہو سکتا ہے
اور استدلال مولوی محمد فصیح کا اس آیت سے۔ وطعام الذین اوتوا الکتاب حل لکم وطعامکم
حل لہم۔ یہ ہے کہ اگر ہمارے عیسائی بہائی ایک جگہ بیٹہکر اپنی اپنی رکابون مین یا پیالون مین
کہاوین تو جائز ہے اور فرمایا ہے مولوی محمد فصیح صاحب نے کہ منعقد حقیر کا یہ ہے کہ کوئی حلال
کو حرام سمجہے اسواسطے کہ جیسا حرام کو حلال جاننے سے کفر لازم آتا ہے ویسا ہی حلال کو حرام
جاننے سے کفر لازم آتا ہے الخ اس سے صاف ثابت ہوگیا عقیدہ مولوی محمد فصیح صاحب
کا کہ جو شخص یہود و نصاری کے ساتھ بیٹہکر کہانا کہانا حلال نہ سمجہیگا او سپر کفر لازم آویگا لا حول و
لا قوۃ الا باللہ مولوی صاحب نے دوسری آیت قرآن کو ملاحظہ نہین فرمایا کہ فلا تقعد بعد الذکرے
مع القوم الظالمین یعنی مت بیٹہہ تو بعد ہو چکنے نصیحت کے ساتھ قوم ظالمون کے جبکہ
بیٹہنا ساتہ اونکا منع ہے تو بیٹہکے کہانا پینا ساتہ کیونکر ہو معنی وارد اور طعام کی لفظ سے آیت مین مراد ذبائح
اہل کتاب ہون خواہ مطلق طعام تو حلال ہونا طعام اہل کتاب کا اور بات ہے اور کہانا پینا ساتہ بیٹہکر
اور مخالطت رکہنا ساتہ اہل کتاب کے اور بات ہے اپنے ساتہ عقیدت میں بہائی ہونے یہود و نصاری کے
جیساکہ مولوی محمد فصیح صاحب نے اقرار کیا ہے تو۔ ومن یتولہم منکم فانہ منہم کے مورد مین حضرت مولوی محمد
فصیح صاحب داخل ہونگے جسکی تفسیر کشاف وغیرہ مین یہ دیہے کہ فانہ من جملتہم وحکمہ حکمہم اور ایک پیر کے ہم

أَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ وَنُصَلِّيْ عَلٰى أَشْرَفِ لِدَا آدَمَ مِمَّنْ تَمَثَّلَ الشَّيْطَانُ بِوَجْهِهِ الْكَرِيْمِ وَعَلٰى آلِهِ وَصَحْبِهِ الَّذِيْنَ يَفِرُّ الشَّيْطَانُ مِنْ ظِلَالِهِمْ فَجَعَلُوْهُ كَالْمُتَمَلِّمِ

أما بعد خاکسار ذرہ بی مقدار علی بخش عفی عنہ عرض کرتا ہے کہ ان زمانا جناب سی ایس آئی سید احمد خانصاحب بہادر نے تہذیب الاخلاق مین خلاف قرآن وحدیث وجمہور اہل اسلام کے ایک تقریر جدید لکہی ہے جسمین وجود حقیقی ابلیس سے اور اکثر مضامین آیات بینات سے انکار کیا ہو اوس تحریر کا نام سرگذشت آدم رکہا ہے گویا زبان آدم خیالی سے تفسیر آیات قرآنی کے بیان کی گئی ہے اور حتی المقدور بہت فکر کی ہے جس سے معنی مجازی تمام آیات کے قرار پا سکین اور بعد شہرت اوس تحریر کے مولوی سید مہدی علی صاحب بہادر نے یہ لکہا کہ وجود سے ہمیشہ وجود جسمانی خارجی ہی مراد نہین ہوتا پس وجود جسمانی شیطان کا انکار کرنا بڑی غلطی اور نادانی ہے میرے نزدیک اون لوگون کی دلیلین جو کہ شیطان کے وجود خارجی سے منکر ہین ناقص ہین اور مین اوس

مخالف ہوں اور اونکی سمجھ اور فہم کی غلطی پر افسوس کرتا ہوں اسلئے قولہ اور محمول کرنا اوسکو
امور باطنی پر اور صرف کرنا اون لفظوں کا اوسکے ظواہر سے اور بیان کرنا اوسکی حقیقت وحقائق
بھی صراحتاً غلط تاویل ہے پس ایسی تاویل بدعت ہے اور یہ شعار فرقہ باطنیہ کا ہے اگر ایسی ہی
تاویل نصوص صریحہ کی کیجاوے تو بالکل اعتبار ظاہر شریعت سے اوٹھ جاوے اور عقائد
اسلامیہ یونانی حکیموں کے سے بنجاویں اور شریعت محمدیہ عیسائیوں کی سی شریعت ہوجاوے
کہ ظاہر پر کوئی چیز باقی نرہے ہر چیز سے مراد روحانیت اور حقیقت باطنی اوسکی لیجاوے
حالانکہ یہ بالکل مخالف شریعت محمدیہ کے ہے انتہی مختصراً بس اس تحریر کو دیکھکر جناب
سی ایس آئی صاحب بہادر نے پہر اصرار اپنے ہی خیالات پر کرکے تقریر کو بڑہا دیا اور اپنے
دوست کو کشان کشان پہر اپنی طرف لولایا۔ غنیمت نسمجہے کہ مولوی سید مہدی علیخان صاحب
نے حضرت کو الزام کفر سے بچایا گو بدعتی اور نادان ٹہرایا اور اونکے عقیدے کو مخالف
شرع محمدی اور مماثل ملت عیسوی بتایا مگر چہ از دوست میرسد نیکوست۔ اب میرا ارادہ
ہے کہ بخوبی ثابت کردوں کہ تفسیر بازی جناب سی ایس آئی بہادر کی محض غلط ہے اور
خیالات اونکے باطل ہیں لہذا پہلے خلاصہ تقریر جناب موصوف کا لکہتا ہوں وہی نیچری
آدم خیالی سے جناب سید احمد خانصاحب نے سوال کیا۔ کہ تم کون ہو اور تمہارا کیا نام ہے
جواب ملا کہ یہ تو میں نہیں جانتا کہ میں کون ہوں مگر میرا نام آدم ہے بس پہر کیا گذری جو
میں نے اپنے تئیں اسی دنیا میں پایا مگر یہ نجانا کہ کس طرح بنا اور کسنے بنایا میں نے اور بہی
بہت سے چرند اور پرند کیڑے مکوڑے دنیا میں دیکھے میں سمجہا کہ جس طرح یہ بنے ہونگے
اوسی طرح میں بہی بنا ہونگا مگر دل گہبراتا تہا ایک دن میں نے اپنے پہلو کے پاس ایک اپنی ہی
صورت کی چیز دیکہی ہم دونوں ایک دوسرے کو دیکہکر خوش ہونے لگے میں نے پوچہا تو
تم کون ہو اور تمہارا کیا نام ہے وہ بولی بہائی یہ تو میں نہیں جانتی کہ میں کون ہوں جو
تم ہو وہی میں ہوں مگر میرا نام حوا ہے میں بہت خوش ہوا اور تالیاں بجا کر خوب اچہلا کودا
اور اوپر کو دیکہکر ایک بڑی ہستی اور بڑے قادر مطلق کا خیال کرکے خوب گیت گاتے
اور نہایت ذوق شوق میں یوں چلایا آؤ اری آؤ اری آؤ اری وہ جو ہے اری

وہ جو ہونا تہا وہ ہو چکا اری وہ جو ہوگا اری وہ جو تو نے میرے شکلے اوس نے اپنا
خدا نے میرا شکر لیا اب تم اوسی برکت کی پہل پہول ہو سن دادی جان یہ تو تمنے حال کی کہی ہم تو اوکر
بہی پہلے کی پوچہتے ہین سچ میری پیاری وہ تو بہا دسے بہوش اور تمیز سے پہلے کی بات ہے
مین بہی زمین سے پیدا ہوا رفتہ رفتہ مجکو یہ صورت ملی ہے جب زمین سے نکلا تہا تو بال سے
بہی باریک اور رائی کے دانہ سے بہی چہوٹا بہنگا تہا اور اوسی مین حسن و جمال عقل و کمال سب
چہپا تہا جیسے بیج مین درخت کہ تمام پہل پہول ٹہنی پتی چہپی ہوتی ہین یہ اوسکی قدرت ہے کہ اپنی قدرت
کمال سے ایسا ضعیف و ناچیز فرشتون پر فوق لیجاتا ہے اور اپنے آپ ہی سے اپنے صانع کو
پہچانتا ہے — تمام قوتین حیوانی اور انسانی ملکی و شیطانی اوسی مین تہین اور سب اوسکی فرمانبردار
حاضر تہین جس کام پر وہ مامور تہین اوسکو کرتی تہین اور اپنے کام مین ذرا سی بہی خطا نہین
کرتی تہین مگر ایک قوت نہایت قوی اور سرکش تہی وہ میری کوئی خدمت نہین کرتی تہی
بلکہ طرح طرح کے جذبات کو جو غصہ اور غضب اور بغض و کینہ و عداوت و خون ریزی و چوری
و زناکاری کے نشا مین تحریک دیتی تہی مین نے پہچان لیا کہ وہ میری دشمن ہے اوسی پر فتح
پانا میرا اصلی کام ہے مگر وہ بہی جتاتی تہی کہ مین تیری دشمنی کبہی نہین چہوڑونگی وہ قوت اگرچہ دشمن
تہی لیکن اگر وہ نہوتی تو ایک اور چیز ہم مین نہوتی جو کمال و وبال انسانی کی باعث ہے اسی
سبب سے وہ قوت کبہی دشمن اور کبہی دوست سمجہہ مین آتی تہی مگر میری اطاعت مین کبہی نہ تہی قدرت نے
مجکو ایک جگہہ ڈال دیا جہان نہ مجکو بہوک تہی نہ پیاس نہ دہوپ کی گرمی لگتی تہی نہ کپڑا پہننے کی
حاجت ہوتی تہی — تمام قوتین جو مجہہ مین تہین میرے کام مین آتی تہین لیکن ایک قوت مجہہ مین
تہی مگر میرے کام مین نہ تہی نہ مین اوسکو کام مین لاتا تہا جب مین بڑا ہوا اور مین تمیز کو پہونچا
تو اوسی دشمن قوت نے مجکو بتایا کہ اس سے بہی کام لے کیونکہ وہ جانتی تہی کہ جب مین اوس سے
کام لونگا تب ہی مصیبت مین پہنسونگا مگر اوسی قوت سے کام لینا کمال کا بہی سبب تہا اسلیے
اوس دشمن قوت نے بہکایا کہ اگر اوس سے کام لیگا تو فرشتہ ہو جائیگا اور کبہی فنا نہوگا مین اوسکو
کام مین لایا اور اوسی وقت میرے عیب مجہہ پر کہل گئے مین نے جانا کہ مین تو نہایت ناچیز
ہستی ہون بیشک مجہہ مین فرشتہ ہونے اور ہمیشہ رہنے کی قوت ہے مگر اوسکے ساتہ برائی

دشمن بہی لگا ہوا ہے اوسی سے بچنا نہایت مشکل ہے مین اپنے عیبون کے چہپانے کی فکر مین
پڑا اور خدا نے للکارا کہ خبردار اب تو اپنا آپ مالک ہوا دوست دشمن سے واقف ہوا جبتک
زمین پر رہنا ہے نیک بد سمجہہ اور اپنا کام کر ــ پہر مین سمجہا کہ خدا کی نشانیان اور ہدایتین ہمارے
ساتہ ہین اونہین کو سمجہو اور ہدایت پر چلو مگر یہ سمجہہ مین نہ آتا تہا کہ گذشتہ بدی کا کیا علاج ہو بعد
غور کے سمجہا کہ جو خیر مجہہ مین پڑہی ہوگئی ہے اوسی کا سیدہا کرنا اوسکا علاج ہے تب مین نے
خدا سے کہا ربنا ظلمنا انفسنا الآیۃ ــ پہر تو خدا نے مجکو اپنا نائب کر دیا اور غرض یہ تو نقل ہی مجازی رہی
ــ اور تمہارے اور تمام دنیا کے سمجہہ مین آجانے کے لائق تو اسی بات کو موسے اور محمد نے
بہت اچہی تمثیل سے بتایا ہے ــ اونہون ملکی قوی کا نام فرشتہ رکہا ہے اور اوس دشمن دوست نما
قوت کا نام شیطان اور اوس قوت کا نام جو مجہہ مین تہی پر میرے کام مین نہ تہی درخت اور اوس وقت
یا حالت کا نام جب مین اوسکو کام مین لانیکے لایق ہوا اوس درخت کا مزہ چکہنا رکہا ہے
چنانچہ قصہ اکل شجر ممنوعہ کا اور بہشت سے آدم و حوا کا نکالا جانا بیان کرکے فرمایا ہے کہ پہر خدا نے
آدم کو زمین پر اپنا نائب بنایا ــ فرشتون نے کہا کہ کیا ایسے شخص کو زمین کی نیابت دیگا جو
اوسمین فساد کرے اور خون بہاوے اور ہم تو تیری پاکیزگی سے تجکو یاد کرتے ہین خدا نے کہا
کہ ہان مین سب کچہ جانتا ہون جو مین جانتا ہون تم نہین جانتے ــ پہر خدا نے آدم کو سب چیزون کے
نام بتائے اور فرشتے نہ بتا سکے آدم نے سب بتا دیے بس آپ نے یہ کیا فرمایا کہ خدا نے
آدم و حوا کو پہلے پیدا کیا پہر انکو اس صورت پر جواب ہی بتایا آج بیٹا تمنے قرآن پڑہا ہے
اوسمین تو صاف لکہا ہے کہ لقد خلقناکم ثم صورناکم ــ اصل یہ ہے کہ انسان نطفہ مین نہایت باریک بہنگے
کے مانند پیدا ہوتا ہے پہر اوسکی صورت بنتی ہے بس جب قوی ہم مین موجود تہے اونہین مین سے
خدا نے کسی کو فرشتہ کسی کو شیطان بنایا کیا وہ ہم سے علیحدہ دوسری چیزین تہین آج انسان
عجیب مختلف قوتون سے بنا ہوا ہے کہ باوصف مرکب ہونیکے ہر ایک قوت جدا جدا کام کرتی
ہے مگر تمہاری سمجہہ مین نہ آیا ــ جب اس زمانہ مین ہی تم اوسکو نہ سمجہہ سکے تو موسیٰ کے اور
اوس سے پہلے کے زمانہ مین کون سمجہہ سکتا تہا اسلیے خدا نے اس مطلب کو ایسی لفظون مین
بیان کیا کہ سینا کے جنگل مین پہرنے والون اور عرب کے ریگستان کے رہنے والون سے

لیکن صفرا اور بلغم اطبا نے اون چیزون تک سے لول سمجھ لیجئے۔ مرکب چیز جب متعدد چیزون
ملتی ہے تو ایک قسم کا خاص مزاج پیدا ہو جاتا ہے مثلاً بہت سی گرم و سرد و خشک و تر دوائون
ملکر ایک معجون بناؤ تو ایک دوا کا بھی مزاج اپنی حالت اصلی پر نہین رہتا ہے۔ مگر انسان
ایک عجیب معجون مرکب ہے اگرچہ یہ سب قوی اسمین ملی ہوئی ہین جیسے دودہ مین پانی
اوسپر بھی سب اپنا اپنا جدا جدا کام کر رہی ہین پس اس ترکیب انسانی کو سمجھانے کے لیے
تمام نبیون نے تمثیلی زبان اختیار کی اور جس طرح کہ ان قوی کے جدا جدا کام تھے اسی طرح
اونکو بیان کیا گویا وہ الگ الگ ایک دوسرے کے مقابل جدا جدا چیزین ہین۔ دادا جان
یہ بات تو ہماری سمجھ مین بالکل آگئی اور اس بیان سے ایک اور عقدہ حل ہوگیا کہ بعض
روایتون مین جو یہ بیان ہوا ہے کہ رحم مین فرشتہ انسان کی صورت بناتا ہے اس سے
بھی یہی قوت مصورہ مراد ہے جو خدا نے اوسمین رکہی ہے مگر یہ بتا دیجیے کہ اون ملکی قوی کے
سجدہ کرنے اور ایک قوت کی سرکشی کرنے سے کیا مطلب ہے ج بیٹا یہ تو بہت اچہا
بات ہے تم خود اپنے آپ ہی کو دیکھو تمام قوتین جس جس مطلب کے لیے تمہارے مین پیدا
ہوتی ہین سب تمہارے تابع ہین جسوقت تم کسی ایسے قوت کو تحریک دینا چاہتے ہو جو نیکی
کی مخرج ہے فی الفور تحریک مین آتی ہے اور تم سے نیکی ظہور مین آتی ہے اور صاف ثابت
ہوتا ہے کہ وہ تمام قوی جو اون چیزون کے منشا ہین تمکو سجدہ کر رہی ہین یعنے تمہاری مطیع
و فرمانبردار ہین برخلاف اسکے اوس قوت کو دیکھو جو بدی اور گناہ کا مخرج ہے تم اون افعا
کو جو اوس سے پیدا ہوتے ہین برا جانتے ہو اور اونکے نکرنیکا ارادہ بھی کرتے ہو اور صبر کرتے ہو بھی جاری
او وہ قوت سرکش کیسی نافرمانبردار ہے س قال فبما اغویتنی الایہ سے کیا مراد ہے کیا خدا شیطان
کا شیطان تھا ج اسمین اشارہ ہے کہ وہ قوت سرکش خود خدا نے بنائی ہے اور اوس سرکشی
کی قوۃ خود خدا نے اوسمین رکھی ہے اور اوسکا بہکانا بھی انسان مین خدا نے ایسے قوی بھی رکھے ہین
جو اوسکو مطیع کر سکتے ہین اور یہی حکم دیتا ہے کہ آدم کو سجدہ کر پھر یون کہا کہ اوسنے سرکشی کی اور
خدا کا حکم نمانا یعنے وہ قوت ایسی سرکش ہے کہ مطیع ہو ہی نہین سکتی اور یہی نافرمان
بھی اشکل تمہارے جائز الخطا ہون جسقدر مجکو وحی آتی ہے اوسمین غلطی نہین ہوتی ہے۔

باتین ہین سنے وحی سے نہین کی ہین بلکہ خود اپنے مین اور تم مین دیکھ لی ہین پس شیطان کو آگ
سے پیدا کرنیکے کیا معنی ہین ج تمام قوی جو ہم مین ہین وہ سرکش قوت بہی داخل تہی فرشتون کا اطلاق
کیا گیا ہے اور ایک قوت کا سرکش ہونا اوس سے مراد فرشتون سے علٰحدہ ہے اور مردود ٹہرنا
ہے اور تمہارے قوی کی ترکیب مین ایک قسم کی حرارت ہے جسکو حرارت غریزی کہتے ہین
اوس تمام حرارت کا سرجوش وہ قوت سرکش ہے پس وہ سب سے اوپر ہے باقی قوتین اوس سے
نیچے ہین یہی معنی ہین خلقتنی من نار وخلقتہ من طین کے مولوی صاحب کے روٹی پکانے کے
چولہے کی آگ سے شیطان نہین بنا ہے پس جس درخت کے کہانے سے خدا نے منع کیا تہا
وہ کیا قوت تہی اور اوسکا کہانا یا استعمال مین لانا کیا حالت تہی ج بڑیا وہ قوت عقل و علم ہے کیونکہ
علم کے لیے عقل کا ہونا ہی لازم ہے اور جب انسان اوس حد کو پہونچتا ہے کہ اوس قوت کو استعمال
مین لانیکے قابل ہو جاوے اوسکا نام انبیا کی زبان مین شجرہ ممنوعہ کا کہانا ہے اور زبان شرع مین
مکلف ہونا اور زبان حکما مین بالغ ہونا ہے پس واداجان یہان نہ بڑی مشکل پیش آتی اسلیے
کہ انسان کا چہوٹے پن سے بڑا ہونا اور عقل و تمیز کی حالت تک پہونچنا ایک ضروری اور لازمی
بات ہے اگر انسان زندہ ہے تو خواہ مخواہ اوس حالت تک پہونچتا ہے پہر خدا کا اوس درخت کے
کہانے سے منع کرنیکا اور انسان کا اوسکے کہا لینے کا اور خدا کی نافرمانی کرکے گنہگار ہونیکا کیا مطلب
ہے ج جو تم نے کہا سچ ہے مگر اس مقام پر ایک نہایت مشکل مسئلہ جبر اور قدر کا نہایت خوبی
اور سہل تمثیل سے حل کیا گیا ہے بعضے لوگ کہتے ہین کہ انسان بالکل مجبور ہے اوسکو وہی
باتین کرنی پڑتی ہین جو اوسکے لیے مقرر ہو چکی ہین اور بعضے خیال کرتے ہین کہ وہ خود مختار
ہے اور اپنے تمام افعال پر قادر ہے جو چاہتا ہے وہ کرتا ہے بعضے کہتے ہین کہ نہ مجبور ہی نہ مختار
ہے بین الجبر والاختیار ہے جیسے ایک مچھلی والے نے ایک بادشاہ کو مچھلی نذر کرتے وقت اس
خیال سے کہ بادشاہ اوسکا جوڑا نہ مانگے کہا تہا کہ یہ مچھلی مخنث ہے اس مقام پر خدا تعالی کو یہ بات
بتلانی تہی کہ جو قوی انسان کو دی گئی ہین وہ خود اوسکا مالک مختار ہے اور اونکو خود کام مین
لاسکتا ہے پس خدا کے منع کرنے اور انسان کا اوسکے کہا لینے سے انسان کا اون قوی پر
جو اوسکو دیے گئے ہین قادر ہونا اور اونکو استعمال کی خود قدرت رکہنا بتایا گیا ہے اور چونکہ در

حالت تک پہونچنا اور عقل وتمیز حاصل کرنا انسان پر گناہ ہونیکا سبب ہے اسلیے خدا نے فرمادیا کہ
اوس حالت پر پہونچنے کے بعد آدم گنہ گار ہوا — السّعِیدُ مَن سَعِدَ فِی بَطنِ اُمِّهِ والشَّقِی مَن شَقِیَ فِی
بَطنِ اُمِّهِ نہایت صحیح اور سچا قول ہے جوکچہ اسوقت تم انسان کی حالت دیکہتے ہو اچہی یا بری نیک
نبیون کی نبوت اور عابدون کی عبادت زاہدونکا زہد معشوقون کا حسن عاشقون کا عشق
کی شاعری فاسقونکا فسق کافرونکا کفر یہ سب وہ اپنے مان کے پیٹ مین سے لیکر نکلے ہین پس
نبی کو نبوت اور زاہدون کو زہد اور فاسقون کو فسق اور کافرونکو کفر لازمی اور ضروری ہے نہ
کہ بے ہوتے رہ ہی نہین سکتا جو شخص جوکچہ اپنی مان کے پیٹ سے لایا ہے وہ اوسی کو گاتا ہے
انبیا یون فرماتے ہین انا نبی وآدم بین الماء والطین سُعَدا یون کہتے ہین انا سعیدٌ
وآدم بین الماء والطین اشقیا کا یہ قول ہے کہ انا شقیٌ وآدم بین الماء والطین اور ہمارا
یہ قول ہے کہ انا احمد وآدم بین الماء والطین — مگر نہ عابد کی نجات عبادت پر ہے اور نہ فاسق
کی درکات اوسکے فسق پر بلکہ انسان کی نجات صرف اسپر ہے کہ جو قوی خدا تعالیٰ نے اوسمین
رکہے ہین اور جسقدر رکہے ہین اون سبکو بقدر اپنی طاقت کے کام مین لاتا رہے اگر قوائے
بہیمیہ اوسپر غالب ہین اور قوائے ملکیہ کمزور تو ان کمزور قوی کو بیکار نہ چہوڑ دے اونکو بہی کام مین لاتا رہے کہ
یہی اون گناہون کا علاج ہے جسکو توبہ اور کفارہ کہتے ہین بس دادا جان خدا کا شکر ہے
کہ ہم بہی ان حقایق ومعارف کا بیان آپ کی زبان سے سنا اپنے مان کے پیٹ سے لیکر
نکلے تہے مگر یہ تو فرمائیے کہ آدم کا زمین پر نایب کرنا اور فرشتونکا تکرار کرنا اور خدا کا آدم کو سب چیزونکے
نام سکہانا کیا معنی — سچ بیٹا زمین موجود ہے انسان موجود ہے دیکہو کہ خدا کی نیابت کسکو
ہے کیسے فرشتے کیسی تکرار یہ تو خطابیات کی قسم سے بیان ہے قوی جسقدر کہ ہین ہمیشہ وہی
کام کرتے ہین جسکے لیے وہ مخلوق ہین لَا یَعْصُونَ اللّٰهَ مَا اَمَرَهُمْ وَیَفْعَلُونَ مَا یُؤْمَرُوْنَ
مگر انسان ہی ایسی مخلوق ہے کہ وہ نیکی بہی کرسکتا ہے اور بدی بہی پس خدا نے اس مقام پر
انسان کی حقیقت بیان کردی کہ وہ کیسے کیسے سخت گناہون کے کرنے پر قادر ہے مگر اوسی کو
نائب کرنے کی وجہ کو بہی بتایا کہ وہ قابل تعلیم ہے اور اوسکی غلطیان اصلاح کے قابل ہین اور
ایسے اعلیٰ درجہ تک ترقی کرسکتا ہے جہان فرشتون کا بہی مقدور نہین کیونکہ اون مین جو بات ہے

اوس سے زیادہ ترقی کی توقع نہین ہے قالوا سبحانک لا علم لنا الا ما علمتنا تمام خدا نے آدم کو تمام
چیزون کے نام اس طرح نہین سکہاتے تہے جس طرح انا بچے کو سکہاتی ہے بلکہ تمام چیزونکا
سکہانا وہ ملکہ علم انسان مین ودیعت کرنا ہے اور اسی سے مراد ہے و علم آدم الاسماء کلہا
مگر خدا نے انسان کو حقیقت اشیاء کچہہ نہین بتاتی صرف اسماء بتاتی ہین نہ حقائق اسیواسطے
لفظ اسماء کا فرمایا ہے۔ اور خدا نے جو قصہ آدم کا بیان کیا ہے وہ اصلی حالت فطرت انسانی
کا بیان ہے جسکو اس زمانہ کے حکما نیچر کہتے ہین خود انسان کی فطرت زبان حال سے بیان
کیا ہے پس تمام عبادت اور تمام شکر اور تمام انسانیت یہی ہے کہ انسان اپنے تمام قوی کو جو خدا نے
اوسکو دئیے ہین کام مین لاتا رہے اوس طرح جسطرح کام مین لانا صانع کی مرضی ہے اور اوس
مرضی کو انسان پر ظاہر ہونیکا خدا تعالی نے ان لفظون سے وعدہ کیا ہے اھبطوا منہا جمیعا
فاما یاتینکم منی ہدی فمن تبع ہدای فلا خوف علیہم ولا ہم یحزنون والذین کفروا
وکذبوا بآیاتنا اولئک اصحاب النار ہم فیہا خالدون انتہی محصلا و مختصرا مضمون خط
مصنف بنام سید مہدی علی صاحب۔ میرے پیارے مہدی۔ ابخیال
کرو کہ قرآن شریف مین شیطان کا لفظ یا نام آیا ہے مگر اوسکی حقیقت و ماہیت کچہہ بیان نہین
ہوئی۔ البتہ ہم اوسکے کچہہ صفات قرآن مجید اور بعض احادیث سے پاتے ہین بڑی صفت
اوسکی جو منزلہ ذاتیات کے ہے اور اوس سے گویا اوسکی حقیقت یا ماہیت پائی جاتی ہے
وہ یہ ہے کہ وہ صرف مغوی آدم ہی نہین تہا بلکہ وہ تا قیامت مغوی للانسان علی المعصیۃ ہے
کما قال اللہ تبارک و تعالی قال فبعزتک لاغوینہم اجمعین اور یہ کہ وہ ہمارے بدن مین
ہمارے خون کے ساتہ پہرتا ہے کما روی عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الشیطان
یجری من الانسان مجری الدم اور یہ کہ وہ ہم مین اور ہماری نماز مین رخواہ نماز کا وجود
موجود فی الخارج سمجہو یا نہ سمجہو) حائل ہوتا ہے کما روی عنہ صلعم الشیطان حال بینی
وبین صلوتی پس یہی اوصاف حمیدہ ان بزرگ ذات کے ہین جو ہمکو شارع نے بتائے
ہین اور اسواسطے مرادلینے وجود مستقل کی ثبوت قطعی اور واقعی ہی چاہیے کیونکہ صرف نام سے
وجود خارجی ثابت نہو سکیگا۔ اب ان صفات شیطان کا جو ہمارے پاک خدا اور سچے مقدس

تبدلے مین ہم اپنے مین اثر دیا تے ہین مگر کسی وجود خارجی کو محسوس نہین پاتے بلکہ
معلوم ہوتا ہے کہ ہم مین ایک قوت ہے جو ہمکو سیدہے رستے سے پہیرتی ہے شیطان سمجھکر
اوسکی ڈاڑہی پکڑ لیتے ہین اور زور سے طمانچہ مارتے ہین مگر جب آنکہ کہلتی ہے تو اپنی ہی
سفید ڈاڑہی اپنے ہاتہ مین اور اپنا ہی گال لال دیکہتے ہین ۔ کتاب وسنت سے وجود
خارجی کا ثبوت نہین ہوتا ہے انتہی مختصراً خدانمائی مصنفہ جناب مولوی مہدی علی صاحب
میرے پیارے مدی سعین ہمیشہ آپکو کہا کرتا ہون کہ جو خراب اثر مشرقی طریقہ تعلیم کا انسان کے
دل اور طبیعت پر ہوتا ہے اوس سے آپ بہی ایمن نہین اب سمجھے ہین کہ نبی آخر الزمان
صلعم کو امی رکہنے مین کیا حکمت تہی یہی حکمت تہی کہ نیچرل فیض جو اندرونی چشمون کا
جاری رہتا ہے اوسکو کوئی بیرونی چیز مزاحم نہو اور جو کچھ باہر نکلے خالص نکلے
پس آپ نیچر کے سرچشمہ کے جاری رکہنے پر متوجہ رہا کرین اور جس علم کی نسبت یہ کہا گیا
ہے کہ العلم حجاب الاکبر اوسکے پیرو ہرگز نہو وین ۔ مجہے یقین ہے کہ آپکا دل یہ بات
کہتا ہوگا کہ لفظ شیطان سے اگر کوئی وجود خارج من الانسان مراد لیا جاوے تو ضرور قرآن مجید
نعوذ باللہ غلط یا خلاف واقع ماننا پڑیگا کیونکہ حقیقت مین کوئی وجود خارجی سوی الانسان
موجود نہین ہے جو لوگ وجود خارجی کا دعوے کرتے ہین اوسکا اثبات اونکے ذمہ ہے
منکر کی دلیل کو ناقص کہدینا کافی نہین ہے ۔ اور پہلی بسم اللہ قرآن مجید مین لفظ
قال کا بہ نسبت خدا اور فرشتون اور شیطان کے آیا ہے کوئی نہین کہسکتا کہ تینون جگہہ
لفظ قال اپنے حقیقی معنون مین مستعمل ہے کیونکہ خدا کے قول کو مثل اقوال انسان مرکب ہے حروف
والفاظ سے کوئی یقین نہین کرسکتا اور خاص اقوال فرشتگان وشیطان کے بہی اس قسم کے
نہونگے ۔ پس بمجرد ترک کرنے معنی حقیقی کے جو کچہ آدم وشیطان وفرشتون کی نسبت بیان
ہوا ہے وہ قصہ وحکایت نرہیگا بلکہ صرف حال رہ جائیگا وما ہو الا الامانی پہر لفظ شجر کا بہی
کیا حقیقت مین وہ للو مالی اور کلو کسان کا بویا ہوا تہا جب حقیقی معنی مراد نہین ہین تو وہ ایک
تمثیل رہ جائیگی وما ہو الا الامانی کیا سچ سچ آپ یہ یقین کرتے ہین کہ لفظ فبدت لہما
سوآتہما سے حضرت آدم کی دو چیز گول گول اور لمبی لمبی دکہائی دینے لگی یا حضرت حوا کی

اب وہ زمانہ نہین رہا۔ حقایق اشیا روز بروز معلوم ہوتے جاتے ہین لا ادری لعدیا کافی نہین
ہے اب کسی زمت سے وقت تیر اخطا آپکو عیسائیون کی گردن مروڑی مرغی کی نسبت لکھو نگا
انتہی مختصراً ومحصلاً اقول وباللہ التوفیق جناب لوتھر ثانی نیچرل اسٹ لاثانی نے جو
یہ تفسیر جدید قرآن شریف کے وہم وخیال سے ایجاد کی جسکی سند نہ کسی حدیث سے ملتی
ہے نہ جمہور امت مرحومہ کے موافق ہے نہ علم حکمت سے مطابق ہے نہ محاورہ اہل لسان
وکتب لغت سے نشان ملتا ہے کچھ ثبوت نہین کہ قوت شیطانی کس قوت کا نام ہے
حالانکہ جسقدر قویٰ ہین سب بنا دم نفس انسان ہین نہ کوئی سرکشی اور دشمنی کرتی ہے نہ محض
وسوسہ وعداوت روح کسی قوت کا کام ہے۔ جب تک جدا ایک قوت مخترعہ کا ثابت نہو
سرے سے تمام خیالات باطل ٹہر جائینگے۔ اگر یہ معنی منسلکہ شہ جدید ہین تو کوئی سند پیش کیجیے
مگر ہان ایجاد حضور کا کچھ علاج نہین قیاس فی اللغت بھی ہونے لگا۔ اور جب منطوق آیات
قرانی واحادیث رسول ربانی اور ظاہر الفاظ وسباق وسیاق وتبادر اذہان وطریقہ نظم کلام ہمارے
موافق ہے تو ہمے یہ کہنا کہ وجود خارجی ابلیس کا ثبوت پیش کرو عجب فی البتہ کیک غیر ہم بھی تھکو
مان لینگے اور آپکی ہر شبہات کا جواب کتاب وسنت سے دینگے مگر یہ بھی خیال رہے کہ آپ صرف
مانع نہین ہین بلکہ اسقدر دعوی ہے خود ہی مدعی ہین کہ ملائکہ سے مراد قوائی انسانی ہین اور ابلیس
نام ہے ایک قوت کا جو روح سے معادات رکھتی ہے اور جسکا صرف اغوائی انسان ہی کام ہے
اور وہ اطاعت آدم سے ہمیشہ باہر ہے اور سجدہ نام ہے اطاعت قوت کا اور سرکشی نام ہے
انکار سجدہ کا وغیر ذالک من الاوہام۔ اور ہم آپ کے ایجاد کو محض باطل اور تفسیر بالرای اور
انکار نصوص کا بیان کرتے ہین تو اپنے دعوے پر آپکو بھی کوئی برہان پیش کرنے چاہیے ورنہ محض
تحکم ومکابرہ بیفائدہ ہے اور یہ بھی ارشاد ہو کہ یہ قاعدہ کلیہ کہان سے نکالا ہے کہ جس چیز کو
آپ حواس بدنی سے معلوم نہ کر سکین وہ معدوم اور وجود خارجی سے محروم ہوتی ہے آخر ملائکہ
اور جن کا وجود خارجی انکار کے لایق نہین ہے وہ کب آپکو محسوس ہوتے ہین۔ اور تبیین الکلام
کے صفحہ ۱۰۱ مین سدرۃ المنتہی کا وجود قول سے قاضی عیاض کے (قال القاضی ان
سدرۃ المنتہی فی الارض) اور حدیث معراج سے قایم کرکے مطابقت توریت سے کی ہے

